نبوت کا کوئی جز باقی نہیں رہا (یعنی میرے بعد لوگوں کو سوائے بشارتوں کے اللہ کے کسی قول کی اطلاع براہ راست یا ملائکہ کی معرفت آئندہ نہ ہوگی۔ نبوت کا دروازہ بند ہو گیا) صحابہ نے عرض کیا مبشرات کیا ہیں۔ فرمایا سچے خواب۔ (رواہ البخاری عن ابی ہریرۃ)

حضرت عبادہ بن صامت راوی ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے آیت لَهُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا کی تشریح دریافت کی۔ فرمایا (بشریٰ سے مراد) سچا خواب ہے جو آدمی کو دکھایا جاتا ہے۔ (بغوی)

حضرت ابو درداءؓ سے لَهُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا کا معنی دریافت کیا گیا، فرمایا، جب سے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کی تفسیر دریافت کی اب تک سوائے تیرے کسی نے مجھ سے اس کی تفسیر دریافت نہیں کی۔ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا تھا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا جب سے یہ آیت نازل ہوئی کسی نے تیرے سوا اس کی مراد نہیں دریافت کی۔ (بشریٰ سے مراد) سچا خواب ہے جو مومن کو دکھایا جاتا ہے۔ دنیوی زندگی میں بھی اس کے لئے بشارت ہے اور آخرت میں جنت بشارت ہوگی (امام احمد وسعید بن منصور) یہ حدیث بہت سندوں سے آئی ہے۔

## تین قسم کے خواب:

سچے خواب سے مراد عوام کے خواب نہیں بلکہ اولیاء اور صالحین کے خواب مراد ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خواب تین ہوتے ہیں (ایک) اللہ کی طرف سے بشارت (دوسرا) حدیث نفس (یعنی دماغی تخیلات یا تحت الشعور تصورات) (تیسرا) شیطان کی طرف سے ڈراوا (یعنی ہیبت ناک بے سروپا خواب) ترمذی اور ابن ماجہ نے حضرت ابو ہریرہ کی روایت سے اس حدیث کو نقل کیا ہے اور ترمذی نے اس کو صحیح کہا ہے۔

## سچا خواب نبوت کا چھیالیسواں جزو ہے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا نبوت کے ۴۶ اجزاء میں سے ایک جزء سچا خواب ہے۔ یہ حدیث بخاری نے حضرت ابوسعید کی روایت سے اور مسلم نے حضرت ابن عمر اور حضرت ابو ہریرۃ کی روایت سے بیان کی ہے اسی کی مثل ابن ماجہ نے حضرت عوف بن مالک کی روایت سے بھی بیان کیا ہے۔ (تفسیر مظہری)

امام احمد نے حضرت ابن عمر و حضرت ابن عباس کی روایت سے اور ابن ماجہ نے حضرت ابن عمر کی روایت سے بیان کیا ہے کہ سچا خواب نبوت کے ستر اجزاء میں سے ایک ہے۔

ابن النجار نے حضرت ابن عمر کا قول بیان کیا ہے کہ سچا خواب نبوت کے پچیس اجزاء میں سے ایک جزء ہے۔ البشریٰ سے وہ عمومی بشارت مراد ہے جس کا تعلق جنت اور ثواب سے ہے یہ بشارت ضرور تمام مومنوں کو دی گئی ہے مگر اس کا ظہور اس وقت ہوگا جب ایمان پر خاتمہ ہوا اور ایمان پر خاتمہ کیا معلوم ہو یا نہ ہو۔

## لوگوں کی تعریف بھی بشارت ہے:

بعض علماء کے نزدیک البشریٰ سے مراد لوگوں کی طرف سے ستائش ہے۔ بغوی نے عبداللہ بن صامت کی روایت سے بیان کیا ہے کہ حضرت ابوذر نے عرض کیا، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آدمی! (اچھے) کام تو اپنے لئے کرتا ہے مگر لوگ اس سے محبت کرنے لگتے ہیں فرمایا مؤمن کیلئے یہ بشارت (دنیوی) ہے مسلم کی روایت میں دی بجائے محبت کرنے کے) لوگ اس کی تعریف کرتے ہیں آیا ہے۔

## فرشتوں کی بشارت:

زہری اور قتادہ نے کہا مرنے کے وقت اللہ کی طرف سے ملائکہ بشارت لے کر نازل ہوتے ہیں، البشریٰ سے یہی مراد ہے۔ اللہ نے فرمایا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ عطاء کی روایت میں حضرت ابن عباس کا بھی یہی قول ہے۔

## موت کے وقت بشارت:

وفي الآخرة. اور آخرت میں۔ یعنی جان نکلنے کے وقت مومن کی روح کو قرب الٰہی کی طرف لے جایا جاتا ہے اور اللہ کی خوشنودی کی بشارت دی جاتی ہے اور قیامت کے دن قبر سے نکلنے کے وقت بھی اس کو بشارت دی جائیگی۔

حضرت عبادہ بن صامت کی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ سے ملنا پسند کرتا ہے اللہ بھی اس سے ملنا پسند کرتا ہے اور جو شخص اللہ سے ملنے کو ناپسند کرتا ہے اللہ بھی اس کی ملاقات کو ناپسند کرتا ہے۔ حضرت عائشہؓ یا کسی اور بی بی نے عرض کیا، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم کو تو موت پسند نہیں۔ فرمایا یہ مطلب نہیں ہے، بلکہ مؤمن کے مرنے کا جب وقت آتا ہے تو اس کو اللہ کی خوشنودی اور رحمت کی بشارت دی جاتی ہے۔ پس وہ اللہ سے ملنے کا خواستگار ہو جاتا ہے اور کافر کی موت سامنے آتی ہے تو اس کو اللہ کے عذاب اور سزا کی اطلاع دی جاتی ہے۔ اس کو اپنے سامنے آنے والے عذاب سے زیادہ ناگوار اور کوئی چیز نہیں ہوتی اس لئے اللہ سے ملنے کو پسند نہیں کرتا اور اللہ بھی اس سے ملنا ناپسند کرتا ہے۔ (رواہ البخاری ومسلم فی الصحیحین)

حضرت ابن عمر کی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، لا اله الا الله والوں کو نہ موت کے وقت وحشت ہوگی نہ قبروں میں نہ قبروں سے اٹھنے کے وقت گویا وہ منظر میرے سامنے ہے کہ چیخ (صور کی آواز) کے وقت وہ (اہل ایمان) سروں سے مٹی جھاڑتے ہوئے کہہ رہے ہیں: الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْٓ اَذْهَبَ عَنَّا الْحَزَنَ سزاوار ستائش ہے وہ اللہ جس نے ہم سے سختی کو دور کیا۔ رواہ الطبرانی۔ ثعلبی نے دیباچ میں حضرت ابن عباس کا مرفوع قول بھی اسی طرح نقل کیا ہے۔ (تفسیر مظہریؒ)

## صحابہؓ کیلئے بشارتیں:

لَهُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا دنیوی زندگی میں انہی کے لئے بشارت ہے۔ یہ بشارت وہی ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہؓ کو عموماً اور بعض مخصوص صحابہ کو خصوصاً دی تھی۔

ترمذی نے حضرت عبدالرحمن بن عوف کی روایت سے اور ابن ماجہ نے حضرت سعید بن زید کے حوالہ سے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ابوبکرؓ جنت میں (یعنی جنتی) ہے، عمرؓ جنتی ہے، عثمانؓ جنتی ہے، علیؓ جنتی ہے، طلحہؓ جنتی ہے، زبیرؓ جنتی ہے، عبدالرحمن بن عوفؓ جنتی ہے، سعد بن ابی وقاصؓ جنتی ہے، سعید بن زیدؓ جنتی ہے، ابوعبیدہ بن جراحؓ جنتی ہے۔

ابوداؤد نے حضرت ابوہریرہؓ کی روایت سے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میری امت میں سب سے پہلے اے ابوبکر تم جنت میں جاؤ گے۔ ترمذی نے حضرت ابوہریرہؓ کی روایت سے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، سب سے پہلے زمین پھٹ کر میں برآمد ہوں گا پھر ابوبکرؓ پھر عمرؓ۔ ترمذی نے حضرت طلحہ بن عبید اللہؓ کی روایت سے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر نبی کا ایک رفیق ہوگا اور میرا رفیق جنت کے اندر عثمانؓ ہوگا۔

حضرت سعد بن ابی وقاص کی روایت سے بخاری ومسلم نے صحیحین میں بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ سے فرمایا، تم مجھ سے اس جگہ پر ہو جس جگہ پر ہارونؑ موسیٰؑ سے تھے (یعنی جو قرب درجہ یا قرب نسب یا قرب محبت موسیٰ علیہ السلام کی طرف سے ہارونؑ کو حاصل تھا وہی قرب تم کو مجھ سے حاصل ہے) میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

حضرت زید بن ارقم کی روایت سے امام احمد اور ترمذی نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، جس کا مولیٰ، (آقا، سردار، دوست) میں ہوں، علیؓ بھی اس کا مولیٰ ہے۔

حضرت مسور بن مخرمہ کی روایت سے صحیحین میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، فاطمہ میرا ٹکڑا ہے، جس نے اس کو ناراض کیا اس نے مجھے ناراض کیا۔

ترمذی نے حضرت ابوسعید خدری کی روایت سے بیان کیا، حسن اور حسین جنتی جوانوں کے سردار ہیں۔ یہ بھی فرمایا، جنت کی عورتوں میں سب سے بہتر مریم بنت عمران اور خدیجہ بنت خویلدہ ہیں۔ اور فرمایا عورتوں پر عائشہؓ کی برتری ایسی ہے جیسے ثرید کی فضیلت (باقی) کھانوں پر۔ اور یہ بھی فرمایا کہ عبداللہ یعنی ابن عمر صالح آدمی ہے (رواہ البخاری ومسلم فی الصحیحین عن ابن عمر) حضرت عبداللہ بن سلام کے متعلق فرمایا کہ وہ اہل جنت میں سے ہے (متفق علیہ عن سعد بن ابی وقاص) اور فرمایا انصار سے محبت نہیں رکھتا مگر مؤمن اور ان سے بغض نہیں رکھتا مگر منافق (یعنی انصار سے محبت رکھنا ایمان کی علامت اور ان سے بغض رکھنا نفاق کی نشانی ہے) جو ان سے محبت کرے گا اللہ اس سے محبت کرے گا اور جو ان سے بغض رکھے گا اللہ اس سے نفرت کرے گا۔ اور فرمایا اسید بن حضیر کیسا اچھا آدمی ہے۔ معاذ بن جبل کیسا اچھا آدمی ہے معاذ بن جموح کیسا اچھا آدمی ہے۔

اور فرمایا، جنت تین شخصوں کی مشتاق ہے، علیؓ۔ عمارؓ۔ سلمانؓ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی طرح بکثرت صحابہ کو تفصیل کے ساتھ بشارتیں دی تھیں۔ اور اللہ نے سب صحابہ کو بشارت دیتے ہوئے فرمایا ہے، وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى اور اللہ نے ہر ایک (مخلص صحابی) سے جنت کا وعدہ کر رکھا ہے۔ دوسری آیت میں بھی عمومی بشارت دی ہے۔ فرمایا ہے، مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ الخ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میرے اصحاب کو برا بھلا نہ کہو کیونکہ اگر تم میں سے کوئی (کوہ) احد کے برابر سونا راہ خدا میں صرف کرے تو ان کے ایک لپ بلکہ آدھ سیر (راہ خدا میں صرف کرنے) کو نہیں پہنچے گا۔ رواہ البخاری ومسلم فی الصحیحین عن ابی سعید الخدری۔

رزین نے حضرت عمر کی روایت سے بیان کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے اصحاب ستاروں کی طرح ہیں۔ جس کی (روشنی کی) پیروی کرو گے ہدایت پالو گے۔

اور فرمایا، میری امت میں سب سے بہتر لوگ میرے زمانہ کے ہیں پھر وہ لوگ جو ان سے متصل آئیں گے اور پھر وہ لوگ جو ان کے متصل آئیں گے۔ (متفق علیہ عن عمران بن حصین) (تفسیر مظہری)

| لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ |
|---|
| بدلتی نہیں اللہ کی باتیں |

یعنی اللہ کی باتیں اور اس کے وعدے سب پختہ اور اٹل ہیں۔ جو بشارتیں دی ہیں ضرور پہنچ کر رہیں گی۔

| ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۶۴﴾ وَلَا يَحْزُنْكَ |
|---|
| یہی ہے بڑی کامیابی اور رنج مت کر |
| قَوْلُهُمْ اِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا هُوَ السَّمِيْعُ |
| ان کی بات سے، اصل میں سب زور اللہ کیلئے ہے وہی ہے سننے والا |
| الْعَلِيْمُ ﴿۶۵﴾ |
| جاننے والا |

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی:

اوپر سے اعدائے مکذبین کا ذکر چلا آتا تھا ان کے بالمقابل دوسروں کا

تذکرہ فرمایا اور ان کو دارین میں محفوظ رہنے کی بشارت سنائی۔ اسی سلسلہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دی جاتی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم احمقوں اور شریروں کی باتوں سے رنجیدہ نہ ہوں، غلبہ اور زور سب خدا کے لئے ہے وہ اپنے زور تائید سے حق کو غالب و منصور اور مخالفین کو ذلیل و رسوا کر کے چھوڑے گا وہ ان کی سب باتیں سنتا اور سب حالات جانتا ہے۔

| |
|---|
| اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي |
| سنتا ہے اللہ کا ہے جو کوئی ہے آسمانوں میں اور جو کوئی ہے |
| الْاَرْضِ ؕ وَمَا يَتَّبِعُ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ |
| زمین میں اور یہ جو پیچھے پڑے ہیں اللہ کے سوا شریکوں کو |
| دُوْنِ اللّٰهِ شُرَكَآءَ ؕ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ |
| پکارنے والے سو یہ کچھ نہیں مگر پیچھے پڑے ہیں اپنے خیال کے |
| وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ﴿۶۶﴾ |
| اور کچھ نہیں مگر اٹکلیں دوڑاتے ہیں |

## مشرکوں کے ہاتھ میں کوئی حقیقت نہیں:

یعنی کل زمین و آسمان میں خدائے واحد کی سلطنت ہے سب جن وانس اور فرشتے اسی کے مملوک و مخلوق ہیں۔ مشرکین کا غیر اللہ کو پکارنا اور انہیں خدائی کا حصہ دار بنانا، محض اٹکل کے تیر اور واہی تباہی خیالات ہیں۔ ان کے ہاتھ میں نہ کوئی حقیقت ہے نہ حجت و برہان، خالی اوہام وظنون کی اندھیریوں میں پڑے ٹھوکریں کھا رہے ہیں۔ (تفسیر عثمانیؒ)

اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ خوب سن لو کہ آسمانوں اور زمین میں جو لوگ (ملائکہ۔ جن۔ انس) ہیں وہ اللہ کے (پیدا کئے ہوئے اور مملوک ومقبوض اور بندے) ہیں۔ اور جب وہ ہستیاں جو تمام مخلوق میں اعلیٰ ہیں اللہ کی محکوم و پرستار ہیں ان میں کوئی بھی رب ہونے کے قابل نہیں تو جو مخلوق نادان، بے جان، بے عقل ہے وہ اللہ کی شریک اور مثل کیسے ہوسکتی ہے۔ (تفسیر مظہریؒ)

| |
|---|
| هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ |
| وہی ہے جس نے بنایا تمہارے واسطے رات کو کہ چین حاصل کرو |
| وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ |
| اس میں اور دن دیا دکھلانیوالا بیشک اس میں نشانیاں ہیں ان لوگوں |

| |
|---|
| يَّسْمَعُوْنَ ﴿۶۷﴾ |
| کیلئے جو سنتے ہیں |

**مجوسیوں کا رد:** دن رات اور اندھرے اجالے کا پیدا کرنیوالا وہی ایک خدا ہے۔ اسی سے خیر وشر اور تمام متقابل اشیاء کی پیدائش کو سمجھ لو۔ اس میں "مجوس" کے شرک کا رد ہوگیا۔

## شرک کے اندھیرے کا علاج:

ادھر بھی لطیف اشارہ کر دیا کہ جس طرح رات کی تاریکی کے بعد خدا روز روشن کو لاتا ہے اور دن کے اجالے میں وہ چیزیں نظر آتی ہیں جو شب کی ظلمت میں دکھائی نہ دیتی تھیں۔ ایسے ہی مشرکین کے اوہام وظنون کی اندھیریوں کا پردہ چاک کرنے کے لئے اس نے قرآن کریم کا آفتاب چمکایا جو لوگوں کو وصول الی اللہ کا ٹھیک راستہ دکھانے والا ہے۔

| |
|---|
| قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ ؕ هُوَ الْغَنِيُّ ؕ |
| کہتے ہیں ٹھہرالیا اللہ نے بیٹا وہ پاک ہے وہ بے نیاز ہے |
| لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ اِنْ |
| اسی کا ہے جو کچھ ہے آسمانوں میں اور جو کچھ ہے زمین میں نہیں |
| عِنْدَكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍۭ بِهٰذَا ؕ اَتَقُوْلُوْنَ |
| ہے تمہارے پاس کوئی سند اس کی کیوں جھوٹ کہتے ہو |
| عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۶۸﴾ |
| اللہ پر جس بات کی تم کو خبر نہیں |

**عیسائیت کا رد:** اس میں عیسائیوں کے شرک کا رد ہے جو حضرت مسیح علیہ السلام کو خدا کا بیٹا کہتے تھے سمجھنے کی بات یہ کہ اگر وہ واقعی طور پر "مسیح" کو خدا کا (معاذ اللہ) صلبی بیٹا سمجھتے ہیں تو اس سے بڑھ کر کیا گستاخی ہوگی خداوند قدوس بالبداہتہ بیوی بچوں سے پاک ہے۔ اور اگر بیٹے سے مراد متبنیٰ ہے تو خدا کو اس کی ضرورت کیا پیش آئی کہ ایک مخلوق کو متبنیٰ بنائے۔ کیا معاذ اللہ اسے اولاد کی حسرت اور بیٹا نہ ہونے کا غم تھا؟ یا یہ فکر تھی کہ اس کے بعد مال و دولت کا وارث اور اس کا نام روشن کرنے والا کون ہوگا؟ یا یہ کہ بڑھاپے اور حرج مرج میں کس سے سہارا ملے گا؟ (العیاذ باللہ) وہ تو سب سے بے نیاز ہے اور سب ہر وقت اس کے محتاج ہیں۔ اسے بیٹے پوتے یا متبنیٰ وغیرہ کی احتیاج کہاں ہوسکتی ہے؟ سب چیزیں اس کی مملوک و مخلوق ہیں۔ پھر مالک و مملوک اور خالق و مخلوق کے درمیان ان نسبی رشتوں کی کہاں گنجائش ہے۔ یہ بڑی سخت بات ہے کہ خدا کی

نسبت محض جہالت سے ایسی جھوٹی اور بے سند باتیں کہی جائیں۔ (تفسیر عثمانیؒ)

**سبحٰنہٗ اللّٰہ** (اس تہمت سے) پاک ہے۔ یعنی کسی کا باپ بننے سے منزہ ہے۔ یہ فقرۂ تنزیہیہ سنزیہیہ بھی ہے اور احمقوں کے کلام پر تعجب کا اظہار بھی ہے کہ یہ لوگ ایسی بات کہہ رہے ہیں جس کا وقوع بھی ناممکن اور تصور بھی (یعنی سبحان اللہ کیسی سخت بات کہہ رہے ہیں)

**ھو الغنی** ،وہ ہی بے نیاز ہے کسی چیز کا حاجت مند نہیں، کسی کی اس کو احتیاج نہیں، اس کے سوا ہر چیز ممکن ہے، اپنے وجود، بقاء وجود اور تمام حالات و صفات میں اسی کی محتاج ہے۔ بے نیاز اللہ اور محتاج ممکن میں کوئی مناسبت نہیں۔ پھر کس طرح اللہ والد اور کوئی مخلوق اس کی اولاد ہو سکتی ہے۔ اولاد کو تو اپنے والد کا ہم جنس ہونا چاہئے۔ یا یوں کہا جائے کہ اولاد کی ضرورت وہاں ہوتی ہے جہاں باپ کمزور ہو اور بیٹے کی وجہ سے طاقت حاصل کرنا چاہتا ہو یا مفلس ہو اور بیٹے سے مالی مدد کا خواستگار ہو یا اس کو عزت حاصل نہ ہو اور قابل بیٹا اس کے لئے باعث عزت ہو جائے یا باپ مر جانے والا ہو اور اپنی نسل قائم رکھنا چاہتا ہو (بہر حال باپ کو بیٹے کی ضرورت کسی غرض اور حاجت کے زیر اثر ہوتی ہے) اور مذکورہ بالا کسی قسم کی حاجتمندی سے اللہ بے نیاز ہے وہ غنی اور قدیم ہے۔ (تفسیر مظہریؒ)

| قُلْ اِنَّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ |
|---|
| کہہ جو لوگ باندھتے ہیں اللہ پر جھوٹ بھلائی |
| لَا يُفْلِحُوْنَ ۝٦٩ مَتَاعٌ فِي الدُّنْيَا ثُمَّ اِلَيْنَا |
| نہیں پاتے تھوڑا سا نفع اٹھا لینا دنیا میں پھر ہماری |
| مَرْجِعُهُمْ ثُمَّ نُذِيْقُهُمُ الْعَذَابَ الشَّدِيْدَ |
| طرف ہے ان کو لوٹنا پھر چکھائیں گے ہم ان کو سخت |
| بِمَا كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ ۝٧٠ |
| عذاب بدلہ ان کے کفر کا |

## جھوٹے کبھی کامیاب نہیں ہو سکتے:

یعنی خدا پر جھوٹ باندھنے والے خواہ دنیا میں کیسی ہی طاقت رکھتے ہوں اور اپنے ساز و سامان پر مغرور ہوں لیکن انہیں حقیقی بھلائی اور کامیابی ہرگز نصیب نہیں ہو سکتی۔ تھوڑے دن دنیا کے مزے اڑا لیں، انجام کار ان کا معاملہ خدا کی طرف رجوع ہوگا۔ جہاں سے اپنے جرائم کی پاداش میں نہایت سخت عذاب کا مزہ چکھیں گے۔ (تفسیر عثمانیؒ)

| وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ نُوْحٍ |
|---|
| اور سنا ان کو حال نوح کا |

## قوم نوح سے سبق حاصل کرو:

یعنی اہل مکہ کو نوحؑ اور اس کی قوم کا حال سناؤ تا کہ معلوم ہو کہ مکذبین و مفترین کو حقیقی کامیابی حاصل نہیں ہو سکتی۔ ان کی اچھل کود اور چمک دمک محض چند روزہ ہے جو انجام کار ہلاکت ابدی پر منتہی ہوتی ہے۔ اہل مکہ کو قوم نوح کا قصہ سن کر عبرت حاصل کرنا چاہئے کہ اگر وہ خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب و عداوت اور اپنی شرکیات سے باز نہ آئے تو ان کا انجام بھی وہی ہو سکتا ہے جو نوحؑ کی تکذیب کرنے والوں کا ہوا۔ نیز اس واقعہ کے بیان کرنے میں پیغمبر علیہ السلام کو تسلی دینا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان لوگوں کی دشمنی اور شرارت سے زیادہ دلگیر نہ ہوں۔ ہر نبی کو اس قسم کے حالات کا مقابلہ کرنا پڑا ہے۔ پھر آخر میں حق ہی غالب ہو کر رہا اور حق و صداقت کے دشمن تباہ و برباد کر دیئے گئے۔

## ان واقعات کا سبق:

عام سامعین کو ان واقعات کے ایسے مفصل بیان سے سبق ملتا ہے کہ نبی عربی صلی اللہ علیہ وسلم باوجود امی ہونے اور کسی مخلوق کے سامنے ایک منٹ کے لئے بھی زانوئے تلمذ تہ نہ کرنے کے پچھلی قوموں کے اس قدر صحیح اور پختہ احوال بیان فرماتے ہیں جو بظاہر بدون تعلیم اور طویل استفادہ کے ممکن نہیں، ناچار ماننا پڑے گا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا معلم کوئی انسان نہیں، بلکہ سب انسانوں کا پیدا کرنے والا ہے۔ یہ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سچائی کی ایک دلیل ہوگی۔ (تفسیر عثمانیؒ)

| اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ اِنْ كَانَ كَبُرَ |
|---|
| جب کہا اپنی قوم کو اے قوم اگر بھاری ہوا ہے |
| عَلَيْكُمْ مَّقَامِيْ وَتَذْكِيْرِيْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ |
| تم پر میرا کھڑا ہونا اور نصیحت کرنا اللہ کی آیتوں سے |
| فَعَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ فَاَجْمِعُوْا اَمْرَكُمْ |
| تو میں نے اللہ پر بھروسہ کیا اب تم سب مل کر مقرر کرو اپنا کام |
| وَشُرَكَآءَكُمْ ثُمَّ لَا يَكُنْ اَمْرُكُمْ عَلَيْكُمْ |
| اور جمع کرو اپنے شریکوں کو پھر نہ رہے تم کو اپنے کام میں |
| غُمَّةً ثُمَّ اقْضُوْٓا اِلَيَّ وَلَا تُنْظِرُوْنِ ۝٧١ |

شبہ پھر کر گزرو میرے ساتھ اور مجھ کو مہلت نہ دو

## پیغمبر کا مقابلہ کوئی نہیں کرسکتا:

یعنی تمہاری خوشی ناخوشی یا موافقت ومخالفت کی مجھے ذرہ برابر پروا نہیں تمام پیغمبروں کی طرح میرا بھروسہ صرف خدائے واحد پر ہے اگر تم میری نصیحت وفہمائش سے برا مانو تو مانا کرو۔ میں اپنے فرائض منصبی کے ادا کرنے میں قصور نہیں کرسکتا۔ تم برا مان کر مجھ سے دشمنی کرو اور نقصان پہنچانا چاہو تو یہ چیز میرے ارادوں پر قطعاً اثر ڈالنے والی نہیں۔ جو کچھ تمہارے امکان میں ہے شوق سے کر گزرو، میرے خلاف مشورہ کر کے کوئی تجویز پختہ کرلو۔ اپنے رفقائے کار بلکہ فرضی معبودوں کو بھی جمع کر کے ایک غیر مشکوک اور غیر مشتبہ رائے پر قائم ہو جاؤ۔ پھر متفقہ طاقت سے اسے جاری کر ڈالو۔ ایک منٹ کی مہلت بھی مجھ کو نہ دو۔ پھر دیکھ لو کہ پیغمبرانہ استقامت وتوکل کا پہاڑ تمام دنیا کی طاقتوں اور تدبیروں کو کچل کر کس طرح پاش پاش کر ڈالتا ہے۔ (تفسیر عثمانیؒ)

| فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَمَا سَاَلْتُكُمْ مِّنْ اَجْرٍ ؕ اِنْ |
|---|
| پھر اگر منہ پھیروگے تو میں نے نہیں چاہی تم سے |
| اَجْرِيَ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ ۙ وَاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ |
| مزدوری میری مزدوری ہے اللہ پر اور مجھ کو حکم ہے کہ رہوں |
| مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿۷۲﴾ |
| فرماں بردار |

## پیغمبر کسی تکلیف سے نہیں ڈرتا:

یعنی تمہارے مقابلہ میں نہ جانی وبدنی تکالیف سے گھبراتا ہوں اور نہ مالی نقصان کی کوئی فکر ہے کیونکہ میں نے خدمت تبلیغ ودعوت کا کچھ معاوضہ تم سے طلب نہیں کیا جو یہ اندیشہ ہو کہ تمہاری ناخوشی سے میری تنخواہ بند ہو جائیگی۔ یا کم از کم تم کو یہ کہنے کا موقع ملے گا کہ میری ساری جدوجہد مال کی حرص اور روپیہ کے لالچ سے تھی میں جس کا کام کر رہا اور حکم بجا لا رہا ہوں اسی کے ذمہ میری اجرت ہے، جب میں اس کا فرمانبردار ہوں اور خدمتِ مفوضہ بے خوف وخطر انجام دیتا ہوں تو کیسے ممکن ہے کہ وہ اپنے فضل ورحمت کے دروازے مجھ پر نہ کھولے رکھے۔ (تفسیر عثمانیؒ)

## وعظ نصیحت سے پیغمبر کا کوئی ذاتی مفاد نہیں ہوتا:

اصل مطلب (تشریحی) اس طرح ہے کہ اگر تم میرے وعظ ونصیحت سے اب بھی روگردانی کروگے اور میری بات نہیں مانوگے تو ہلاک ہو جاؤ گے یا اللہ تم کو عذاب دے گا کیونکہ تمہاری روگردانی کی کوئی معقول وجہ نہیں۔ قبولِ حق سے کوئی امر مانع نہیں۔ اس وعظ وتذکیر میں میرا کوئی مقصد نہیں۔ میں اس دعوت کا معاوضہ تم سے نہیں چاہتا کہ تم معاوضہ ادا کرنے سے قاصر ہو اور اس لیے روگردانی کر رہے ہو یا مجھے (دنیا طلبی کی تہمت سے) متہم کرسکو۔ یا یہ مطلب ہے کہ روگردانی کروگے تو خود اپنا نقصان کروگے، میرا کچھ بگاڑ نہ ہوگا۔ میں تم سے معاوضہ کا طلبگار نہیں کہ تمہاری روگردانی سے مجھے معاوضہ نہ ملے تمہارا ہی بگاڑ ہوگا تم ہی ہدایت سے محروم ہوگے۔ (تفسیر مظہریؒ)

| فَكَذَّبُوْهُ فَنَجَّيْنٰهُ وَمَنْ مَّعَهٗ فِى الْفُلْكِ |
|---|
| پھر اس کو جھٹلایا سو ہم نے بچالیا اس کو |
| وَجَعَلْنٰهُمْ خَلٰٓئِفَ وَاَغْرَقْنَا الَّذِيْنَ |
| اور جو اس کے ساتھ تھے کشتی میں اور ان کو قائم کر دیا جگہ پر اور ڈبا دیا |
| كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ |
| ان کو جو جھٹلاتے تھے ہماری باتوں کو سو دیکھ لے کیسا ہوا انجام ان کا |
| الْمُنْذَرِيْنَ ﴿۷۳﴾ |
| جن کو ڈرایا تھا |

## جھٹلانے والوں کا انجام:

یعنی جس کے پاس عبرت ہو وہ دیکھ لے کہ جھٹلانے والوں کا انجام کیا ہوا۔ ان لوگوں کو سینکڑوں برس نوح علیہ السلام نے نصیحت کی، نفع وضرر سے آگاہ کیا، جب کوئی بات مؤثر نہ ہوئی بلکہ الٹا عناد وفرار بڑھتا گیا۔ اس وقت خدا نے سخت طوفان پانی کا بھیجا۔ سب مکذبین غرقاب کر دیئے گئے۔ صرف نوح علیہ السلام اور چند نفوس جو ان کے ساتھ کشتی پر سوار تھے، محفوظ رہے۔ ان ہی سے آگے نسلِ انسانی چلی۔ اور ڈوبنے والوں کی جگہ یہی آباد ہوئے۔ نوح علیہ السلام کا کچھ قصہ سورۂ "اعراف" میں گزر چکا۔ (تفسیر عثمانیؒ)

| ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْ بَعْدِهٖ رُسُلًا اِلٰى قَوْمِهِمْ |
|---|
| پھر بھیجے ہم نے نوح کے بعد کتنے پیغمبر ان کی قوم کی طرف |
| فَجَآءُوْهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَمَا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا |
| پھر لائے ان کے پاس کھلی دلیلیں سو ان سے یہ نہ ہوا کہ ایمان لے |
| بِمَا كَذَّبُوْا بِهٖ مِنْ قَبْلُ ؕ |
| آئیں اس بات پر جسکو جھٹلا چکے تھے پہلے سے |

**جھوٹی قومیں:** یعنی نوحؑ کے بعد ہودؑ، صالحؑ، لوطؑ، ابراہیمؑ، شعیبؑ وغیرہ انبیاء کو اپنی اپنی قوم کی طرف کھلے ہوئے نشانات دے کر بھیجا، لیکن جس جہالت اور کفر کی حالت میں وہ لوگ اپنے اپنے پیغمبر کی بعثت سے پہلے تھے اور جن چیزوں کو پیشتر سے جھٹلاتے چلے آ رہے تھے، یہ توفیق نہ ہوئی کہ انبیاء کے تشریف لانے اور سمجھانے کے بعد ان کو مان لیتے۔ بلکہ جن اصول صحیحہ کی تکذیب پہلے قوم نوحؑ کر چکی تھی، ان سبھوں نے بھی ان کے ماننے سے انکار کر دیا۔ اور جب پہلی مرتبہ منہ سے ''نہ'' نکل گئی، ممکن نہ تھا کہ پھر کبھی ''ہاں'' نکل سکے، اسی بے ایمانی اور تکذیبِ حق پر آخر تک اڑے رہے۔ (تفسیر عثمانیؒ)

| كَذٰلِكَ نَطْبَعُ عَلٰى قُلُوْبِ الْمُعْتَدِيْنَ ﴿۷۴﴾ |
|---|
| اسی طرح ہم مہر لگا دیتے ہیں دلوں پر حد سے نکل جانیوالوں کے |

**انکار کی نحوست:**

جو لوگ تکذیب و عداوتِ حق میں حد سے نکل جاتے ہیں ان کے دلوں پر مہر لگنے کی یہ ہی صورت ہوتی ہے کہ اول تکذیب کرتے ہیں، پھر اس پر ضد اور اصرار کرتے کرتے محض دشمنی اور عناد کی روش اختیار کر لیتے ہیں۔ یہاں تک کہ دل کی کلیں بگڑ جاتی ہیں اور قبولِ حق کی استعداد باقی نہیں رہتی۔ (تفسیر عثمانیؒ)

**امت محمدیہ کے منکر:**

یعنی جس طرح ہم نے قومِ نوحؑ اور نوحؑ کے بعد آنے والے کی امتوں کے دلوں پر مہر لگا دی تھی (بے مدد چھوڑ دیا تھا) اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں سے جو لوگ حکمِ خداوندی سے تجاوز کرنے والے ہیں ان کے دلوں پر بھی مہر لگا دیتے ہیں۔ اور چونکہ وہ خود گمراہی میں غرق ہیں اور خواہشاتِ نفس کو نہیں چھوڑتے اس لئے ہم بھی ان کو بے مدد چھوڑ دیتے ہیں۔ (تفسیر مظہریؒ)

| ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰى وَهٰرُوْنَ |
|---|
| پھر بھیجا ہم نے ان کے پیچھے موسیٰ اور ہارون کو |
| اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ بِاٰيٰتِنَا فَاسْتَكْبَرُوْا |
| فرعون اور اسکے سرداروں کے پاس اپنی نشانیاں دیکر پھر تکبر کرنے |
| وَكَانُوْا قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ﴿۷۵﴾ |
| لگے اور وہ تھے لوگ گنہگار |

**فرعونیوں کا تکبر:**

یعنی جرائم پیشہ لوگ تھے۔ نافرمانی کی خو قبولِ حق کی اجازت کہاں دیتی۔ تکبر مانع ہوا کہ خدا کی نشانیوں کو دیکھ کر اس کے سفراء کے سامنے گردن جھکائیں۔ ''وجحدوا بها واستيقنتها انفسهم ظلماً و علوا'' (النمل رکوع۱) یہ ہی تکبر تھا جس نے فرعون سے یہ الفاظ کہلوائے۔ اَلَمْ نُرَبِّكَ فِيْنَا وَلِيْدًا وَّلَبِثْتَ فِيْنَا مِنْ عُمُرِكَ سِنِيْنَ (شعراء رکوع۲)

| فَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ مِنْ عِنْدِنَا قَالُوْٓا اِنَّ هٰذَا |
|---|
| پھر جب پہنچی ان کو سچی بات ہمارے پاس سے کہنے لگے یہ |
| لَسِحْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿۷۶﴾ |
| تو جادو ہے کھلا |

**فرعونیوں کا انکار:**

یعنی ''عصا'' اور ''ید بیضا'' وغیرہ کے معجزات دیکھ کر اور موسیٰ علیہ السلام کی نہایت پر تاثیر باتیں سن کر کہنے لگے کہ یہ سب کھلا ہوا جادو ہے۔ کیونکہ انکے خیال میں تمام فوق العادۃ چیزوں کا آخری درجہ ''جادو'' ہی ہو سکتا تھا۔ (تفسیر عثمانی)

| قَالَ مُوْسٰٓى اَتَقُوْلُوْنَ لِلْحَقِّ لَمَّا جَآءَكُمْ ؕ |
|---|
| کہا موسیٰ نے کیا تم یہ کہتے ہو حق بات کو جب وہ پہنچے تمہارے پاس |
| اَسِحْرٌ هٰذَا ؕ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُوْنَ ﴿۷۷﴾ |
| کیا یہ جادو ہے اور نجات نہیں پاتے جادو کرنیوالے |

**فرعونیوں کی کم عقلی:**

یعنی حق کو جادو کہتے ہو، کیا جادو ایسا ہوتا ہے؟ اور کیا جادو کرنے والے نبوت کا دعویٰ کر کے حق و باطل کی کشمکش سے کامیاب نکل سکتے ہیں۔ سحر اور معجزہ میں تمیز نہ کر سکنا ان کوتاہ فہموں کا کام ہے جو سونے اور پیتل میں تمیز نہ کر سکیں۔ پیغمبر کے روشن چہرے، پاکیزہ اخلاق، نور، تقویٰ، پر شوکت و عظمت احوال میں بدیہی شہادت اس کی موجود ہوتی ہے کہ جادوگری اور شعبدہ بازی سے انہیں کوئی دور کی نسبت بھی نہیں۔ پیغمبر کو ''ساحر'' کہنا کس درجہ بے حیائی یا دیوانگی ہے۔

| قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا لِتَلْفِتَنَا عَمَّا وَجَدْنَا عَلَيْهِ |
|---|
| بولے کیا تو آیا ہے کہ ہم کو پھیر دے اس رستہ سے جس پر پایا ہم نے |
| اٰبَآءَنَا وَتَكُوْنَ لَكُمَا الْكِبْرِيَآءُ فِى الْاَرْضِ ؕ |
| اپنے باپ دادوں کو اور تم دونوں کو سرداری مل جائے اس ملک میں |

| وَمَا نَحْنُ لَكُمَا بِمُؤْمِنِيْنَ ﴿۷۸﴾ |
|---|
| اور ہم نہیں ہیں تم کو ماننے والے |

### حضرت موسیٰ علیہ السلام پر الزام:

یعنی معاذ اللہ تم دنیا کے حریص اور بدنیت ہو، ایک سیاسی تحریک کو مذہبی رنگ میں پیش کرتے ہو۔ تمہاری غرض یہ معلوم ہوتی ہے کہ مذہبی حیثیت سے ایک انقلاب عظیم برپا کر کے اس ملک میں اپنی حکومت اور سرداری جماؤ۔ اور یہاں کے قدیم سرداروں (قبطیوں) کو برطرف کر دو۔ سو یاد رہے کہ یہ خواہش پوری ہونے والی نہیں۔ ہم لوگ ہرگز تمہاری بات نہ مانیں گے نہ تمہاری بزرگی کبھی تسلیم کریں گے۔

| وَقَالَ فِرْعَوْنُ ائْتُوْنِىْ بِكُلِّ سٰحِرٍ عَلِيْمٍ ﴿۷۹﴾ |
|---|
| اور بولا فرعون لاؤ میرے پاس جو جادوگر ہو پڑھا ہوا |

### فرعون کی تدبیر:

یہ موسیٰ علیہ السلام کی تقریر کا جواب تھا۔ یعنی رہا سحر اور معجزہ کا جھگڑا، اس کا ہم عملاً تصفیہ کئے دیتے ہیں کہ اس ملک کے بڑے بڑے ماہر جادوگر اکٹھے کئے جائیں، پھر آپ ان کے خوارق کے مقابل اپنے معجزات دکھلائیں۔ دنیا مشاہدہ کر لے گی کہ تم پیغمبر ہو یا (معاذ اللہ) جادوگر ہو۔ اس کے لئے فرعون نے تمام ملک میں گشتی جاری کر دی اور آدمی بھیج دیئے کہ مشاق اور ماہر جادوگر جہاں کہیں ہوں فوراً حاضر کئے جائیں۔ اس کا مفصل واقعہ سورۂ اعراف میں گذر چکا، وہاں ملاحظہ کر لیا جائے۔

| فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰٓى اَلْقُوْا |
|---|
| پھر جب آئے جادوگر کہا ان کو موسیٰ نے ڈالو جو تم ڈالتے ہو |
| مَآ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ ﴿۸۰﴾ |
| |

### جادوگروں اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کا آمنا سامنا:

دوسری جگہ مذکور ہے کہ ساحرین نے موسیٰ علیہ السلام سے دریافت کیا تھا کہ اپنا کرتب دکھلانے میں تم پہل کرتے ہو یا ہم کریں۔ اس کے جواب میں موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ جو تم کو دکھلانا ہے دکھلاؤ کیونکہ باطل کی پوری زور آزمائی اور نمائش کے بعد حق کا آنا اور باطل کو نیچا دکھا کر ملیا میٹ کر دینا زیادہ موثر اور غلبۂ حق کو زیادہ واضح کرنے والا ہے۔

| فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ ۙ |
|---|
| پھر جب انہوں نے ڈالا موسیٰ بولا کہ جو تم لائے ہو سو جادو ہے |
| السِّحْرُ ؕ |
| |

### جادوگروں کا کرتب:

ساحرین نے اپنی لاٹھیاں اور رسیاں زمین پر پھینک دیں اور تخیل و نظر بندی سے دیکھنے والوں کو ایسا معلوم ہونے لگا گویا تمام میدان زندہ سانپوں سے بھرا ہوا ہے۔ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ "جادو" یہ ہے وہ جادو نہ تھا جسے فرعون اور اس کے خوشامدیوں نے جادو کہا تھا۔

| اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ |
|---|
| اب اللہ اس کو بگاڑتا ہے بیشک اللہ نہیں سنوارتا شریروں کے کام |
| عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۸۱﴾ |
| |

### حضرت موسیٰ علیہ السلام کی تقریر:

یعنی بس تم اپنی قوت صرف کر چکے، اب سنبھل جانا کہ خدا اپنی قدرت و رحمت سے یہ سب بنا بنایا کھیل بگاڑتا ہے جو میرے مقابلہ میں پھر کبھی نہیں سنور سکے گا۔ کیونکہ خدا کی عادت و حکمت کے خلاف ہے کہ مصلح و مفسد کے مقابلہ کے وقت جبکہ اس سے مقصود خالص اتمام حجت ہو مفسدوں اور شریروں کی بات سنوار دے اور کلمۂ حق کو پست و مغلوب کر دے۔

| وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ |
|---|
| اور اللہ سچا کرتا ہے حق بات کو اپنے حکم سے اور پڑے برا مانیں |
| الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۸۲﴾ فَمَآ اٰمَنَ لِمُوْسٰٓى اِلَّا ذُرِّيَّةٌ مِّنْ |
| گنہگار پھر کوئی ایمان نہ لایا موسیٰ پر مگر کچھ لڑکے اس کی |
| قَوْمِهٖ |
| قوم کے |

### بنی اسرائیلی نوجوانوں کا ایمان لے آنا:

"بنی اسرائیل" فرعونیوں کے ہاتھوں سخت مصیبت اور ذلت اٹھا رہے

تھے اور پرانی پیشین گوئیوں کے مطابق منتظر تھے کہ فرعون کے مظالم کا خاتمہ کرنے اور اس کی سلطنت کا تختہ الٹنے والا ''اسرائیلی'' پیغمبر مبعوث ہو۔ موسیٰ علیہ السلام ٹھیک اسی شان سے تشریف لائے جس کا انہیں انتظار تھا۔ اس لئے تمام بنی اسرائیل قدرتی طور پر موسیٰ علیہ السلام کی بعثت کو نعمت عظمیٰ سمجھتے تھے، وہ دل سے حضرت موسیٰ کو سچا جانتے اور ان کی عزت کرتے تھے۔ مگر اکثر آدمی فرعون اور فرعونی سرداروں سے خوفزدہ تھے، اسی لئے ابتداء میں شرعی طور پر ایمان نہیں لائے وقت کے منتظر رہے کہ جس وقت حق کا غلبہ ہوگا مسلمان ہو جائیں گے۔ بنی اسرائیل کے تھوڑے سے نوجوانوں نے ہمت کر کے باوجود فرعونیوں سے خائف ہونے کے اپنے اسلام کا اظہار واعلان کر دیا۔ چند گنے چنے قبطی بھی جو فرعون کی قوم سے تھے۔ مشرف بایمان ہوئے۔ اخیر میں جب موسیٰ علیہ السلام کا اثر اور حق کا غلغلہ بڑھتا گیا، تب پوری قوم بنی اسرائیل کی جو تقریباً چھ لاکھ بالغ مردوں پر مشتمل تھی مسلمان ہوگئی۔ یہاں ابتداء کا قصہ بیان ہوا ہے۔ (تفسیر عثمانیؒ)

## جادو کا علاج:

ابن ابی سلیمؒ سے روایت ہے کہ یہ آیتیں بحکم خدا تعالیٰ سحر سے شفا کا کام دیں گی، اس آیت کو پڑھ کر پانی پر پھونکو پھر مسحور کے سر پر انڈیل دو۔ یہ سورۂ یونس کی آیت ہے۔ وہ یہ ہے فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى الىٰ اخرہ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔ دوسری آیت ہے فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ الخ اور اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى۔ (تفسیر ابن کثیرؒ)

| عَلٰى خَوْفٍ مِّنْ فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهِمْ |
|---|
| ڈرتے ہوئے فرعون سے اور ان کے سرداروں سے کہ کہیں |
| اَنْ يَّفْتِنَهُمْ ؕ |
| ان کو بچلا نہ دے |

## سرداروں کا خوف:

ان کے سرداروں سے مراد یا تو فرعون کے حکام وعمال ہیں، یا بنی اسرائیل کے وہ سردار مراد ہیں جو خوف یا طمع وغیرہ کی وجہ سے اپنے ہم قوموں کو فرعون کی مخالفت سے ڈراتے دھمکاتے تھے اور بچلا دینے کا مطلب یہ ہے کہ فرعون ایمان لانے کی خبر سن کر سخت ایذائیں پہنچائے جن سے گھبرا کر ممکن ہے بعض ضعیف القلب راہ حق سے بچل جائیں۔

| وَاِنَّ فِرْعَوْنَ لَعَالٍ فِى الْاَرْضِ ۚ وَاِنَّهٗ |
|---|
| اور فرعون چڑھ رہا ہے ملک میں اور اس نے |

| لَمِنَ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿۸۳﴾ |
|---|
| ہاتھ چھوڑ رکھا ہے |

## واقعۂ فرعون ظالم وجابر تھا:

یعنی ان کا خوف کھانا بھی کچھ بے جا نہ تھا، کیونکہ اس وقت ملک میں فرعون کی مادی طاقت بہت بڑھ چڑھ کر تھی اور اس کا ظلم وعدوان اور کفر وطغیان حد سے متجاوز ہو چکا تھا۔ کمزوروں کو ستانے کے لئے اس نے بالکل ہاتھ چھوڑ رکھا تھا۔

| وَقَالَ مُوْسٰى يٰقَوْمِ اِنْ كُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ |
|---|
| اور کہا موسیٰ نے اے میری قوم اگر تم ایمان لائے ہو |
| بِاللّٰهِ فَعَلَيْهِ تَوَكَّلُوْٓا اِنْ كُنْتُمْ مُّسْلِمِيْنَ ﴿۸۴﴾ |
| اللہ پر تو اسی پر بھروسہ کرو اگر ہو تم فرمانبردار |

## مؤمنین کو تسلی:

یعنی گھبرانے اور خوف کھانے کی ضرورت نہیں۔ ایک فرمان بردار مومن کا کام اپنے مالک کی طاقت پر بھروسہ کرنا ہے جسے خدا کی لامحدود قدرت و رحمت پر یقین ہوگا، وہ یقیناً ہر معاملہ میں خدا پر اعتماد کرے گا اور اس اعتماد کا اظہار جب ہی ہو سکتا ہے کہ بندہ اپنے کو بالکلیہ خدا کے سپرد کر دے، اسی کے حکم پر چلے اور تمامی جد وجہد میں صرف اسی پر نظر رکھے۔ (تفسیر عثمانی)

زندہ کنی عطائے تو — در بکشی خدائے تو
جان شدہ مبتلائے تو — ہر چہ کنی رضائے تو

ایمان واسلام اور توکل صادق اگر جمع ہو گئے تو دیکھ لینا کہ تمہاری ذلت مبدل بہ عزت ہو جائے گی اور فرعون کی عزت مبدل بہ ذلت ہو جائے گی، ایمان کے معنی تصدیق اور یقین کے ہیں اور توکل کے معنی اعتماد اور بھروسہ کے ہیں اور اسلام کے معنی سپرد کر دینے کے ہیں۔

سپردم بتو مایۂ خویش را — تو دانی حساب کم وبیش را

(معارف کاندھلویؒ)

| فَقَالُوْا عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا ۚ رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا |
|---|
| تب وہ بولے ہم نے اللہ پر بھروسہ کیا اے رب ہمارے |
| فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۸۵﴾ |
| نہ آزما ہم پر زور اس ظالم قوم کا |

## ایمان لانے والوں کا اخلاص اور استقامت:

موسیٰ علیہ السلام کی نصیحت پر انہوں نے اخلاص کا اظہار کیا کہ بیشک ہمارا بھروسہ خالص خدا پر ہے۔ اسی سے دعا کرتے ہیں کہ ہم کو ان ظالموں کا تختہ مشق نہ بنائے اس طرح کہ یہ ہم پر اپنے زور و طاقت سے ظلم ڈھاتے رہیں۔ اور ہم ان کا کچھ نہ بگاڑ سکیں۔ ایسی صورت میں ہمارا دین بھی خطرہ میں ہے۔ اور ان ظالموں یا دوسرے دیکھنے والوں کو یہ ڈینگ مارنے کا موقع ملے گا کہ اگر ہم حق پر نہ ہوتے تو تم پر ایسا تسلط وتفوق کیوں حاصل نہ ہوتا اور تم اس قدر پست و ذلیل کیوں ہوتے۔ یہ خیال ان گمراہوں کو اور زیادہ گمراہ کر دے گا۔ گویا ایک حیثیت سے ہمارا وجود ان کے لئے فتنہ بن جائے گا۔

وَنَجِّنَا بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿٨٦﴾

اور چھڑا دے ہم کو مہربانی فرما کر ان کافر لوگوں سے

یعنی انکی غلامی اور محکومی سے ہم کو نجات دے اور دولت آزادی سے مالا مال فرما۔

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰى وَاَخِيْهِ اَنْ تَبَوَّاٰ

اور حکم بھیجا ہم نے موسیٰ کو اور اس کے بھائی کو کہ مقرر کرو

لِقَوْمِكُمَا بِمِصْرَ بُيُوْتًا

اپنی قوم کے واسطے مصر میں سے گھر

## بنی اسرائیل کیلئے خصوصی حکم:

حضرت شاہ صاحبؒ لکھتے ہیں۔ ''جب فرعون کی ہلاکت کا وقت قریب آیا تو حکم ہوا کہ اپنی قوم بنی اسرائیل کو ان میں شامل نہ رکھو اپنا محلہ جدا بساؤ کہ آگے ان پر آفتیں آنے والی ہیں۔ اس وقت تمہاری قوم ظاہری طور پر بھی آفتوں سے الگ تھلگ رہے۔'' مفسرین نے تَبَوَّاٰ لِقَوْمِكُمَا بِمِصْرَ بُيُوْتًا'' سے مراد یہ لی ہے کہ اپنے مکانوں میں ٹھہرے رہو اور ان میں سے بعض کو عبادت کے لئے مخصوص کر لو۔ (تفسیر عثمانی)

وَّاجْعَلُوْا بُيُوْتَكُمْ قِبْلَةً وَّاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ

اور بناؤ اپنے گھر قبلہ رو اور قائم کرو نماز

## نماز ہر حال میں قائم رکھو:

فرعون نے مسجدیں اور عبادت گاہیں خراب کر دی تھیں کوئی باہر نکل کر خدا کی عبادت نہ کر سکتا تھا۔ بحالت مجبوری حکم ہوا کہ مکان میں کوئی جگہ نماز کے لئے رکھو جو قبلہ رو ہو۔ نماز ترک مت کرو کہ اسی کی برکت سے خدا کی مدد آتی ہے۔ وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ہجرت سے پہلے مکہ میں ایسا ہی حال مسلمانوں کا تھا۔ (تفسیر عثمانی)

بغویؒ نے لکھا ہے اکثر مفسرین کا بیان ہے کہ پہلے بنی اسرائیل صرف گرجوں اور خانقاہوں میں نماز پڑھا کرتے تھے، لیکن حضرت موسیٰ کی بعثت کے بعد فرعون کے حکم سے تمام عبادت خانے ڈھا دیئے گئے اور بنی اسرائیل کو وہاں نماز پڑھنے کی ممانعت ہوگئی تو اللہ نے بنی اسرائیل کو حکم دیا کہ اپنے گھروں کے اندر ہی مسجدیں بنا لو اور وہیں نماز پڑھا کرو۔ ابراہیم نخعی کا یہی قول ہے اور عکرمہ کی روایت میں حضرت ابن عباس کا بھی یہی قول آیا ہے۔ (تفسیر مظہریؒ)

صحیح مسلم کی ایک حدیث میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی چھ خصوصیات میں سے ایک یہ بھی فرمائی ہے کہ میرے لئے ساری زمین کو مسجد بنا دیا گیا ہے کہ نماز ہر جگہ ادا ہو جاتی ہے، یہ دوسری بات ہے کہ فرض نمازوں کا مسجدوں میں ہی ادا کرنا جماعت کے ساتھ سنت مؤکدہ قرار دیا گیا ہے۔ اور نفلی نمازوں کا گھروں میں ادا کرنا افضل ہے، رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل اسی پر تھا کہ مسجد میں صرف فرض نماز پڑھتے تھے، سنن اور نوافل گھر میں جا کر ادا فرماتے تھے۔ بنی اسرائیل اپنے مذہب کے مطابق اس کے پابند تھے کہ نماز صرف اپنے عبادت خانوں میں ادا کریں۔

حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں کہ اس سے مراد کعبہ ہے اور کعبہ ہی حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کے اصحاب کا قبلہ تھا، (قرطبی وروح) بلکہ بعض علماء نے فرمایا کہ تمام انبیاء سابقین کا قبلہ اصل میں کعبہ ہی تھا۔ (معارف القرآن مفتی اعظمؒ)

## بحالتِ مجبوری مسجد کی حاضری معاف کر دی گئی:

ابن عباس اور مجاہد اور قتادہ سے مروی ہے کہ موسیٰ علیہ السلام خانہ کعبہ کی طرف نماز پڑھا کرتے تھے اور انہی گھروں میں نماز قائم رکھو۔ خوف کی وجہ سے مسجد کی حاضری معاف کر دی گئی۔ لہٰذا اپنے گھروں ہی میں خفیہ نماز پڑھ لیا کرو۔ جیسے ابتداء اسلام میں مومنوں کو حکم ہوا۔ فرعونی بنی اسرائیل کو مساجد میں نماز پڑھنے سے روکتے تھے اس لئے بحالت مجبوری ان کو حکم دیا گیا کہ اپنے گھروں کو قبلہ کے رخ بنا لو اور انہی میں نماز پڑھ لیا کرو تا کہ فرعونیوں کو تمہاری نماز اور عبادت کی خبر نہ ہو اور جب بنی اسرائیل کو فرعونیوں کی طرف سے سخت بلائیں پہنچیں تو حکم ہوا کہ کثرت سے نمازیں پڑھا کرو۔ اللہ تعالیٰ نماز کی برکت سے تمہاری یہ بلا اور مصیبت دور کر دے گا کما قال تعالیٰ وَقَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهِ اسْتَعِيْنُوْا بِاللّٰهِ وَاصْبِرُوْا وقال اللہ تعالیٰ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ۔

## پریشانیوں کا علاج:

اور حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب کوئی پریشانی

پیش آتی تو نماز پڑھتے (رواہ ابو داؤد) کثرت سے نمازیں پڑھنے سے بلائیں دور ہوتی ہیں۔ (معارف کاندھلویؒ)

| وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۸۷﴾ |
| --- |
| اور خوشخبری دے ایمان والوں کو |

دنیا میں فتح و نصرت کی اور آخرت میں نجات و رضائے الٰہی کی۔

| وَقَالَ مُوْسٰى رَبَّنَآ اِنَّكَ اٰتَيْتَ فِرْعَوْنَ وَ |
| --- |
| اور کہا موسیٰ نے اے رب ہمارے تو نے دی ہے فرعون کو اور |
| مَلَاَهٗ زِيْنَةً وَّاَمْوَالًا فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا |
| اس کے سرداروں کو رونق اور مال دنیا کی زندگی میں |

## فرعون کا ساز و سامان اور اس کا مقصد:

یعنی ہر قسم کا سامان رونق و آسائش کا دیا۔ مثلاً حسن صورت سواری، عمدہ پوشاک، اثاث البیت وغیرہ اور مال و دولت کے خزانے، سونے یا چاندی وغیرہ کی کانیں عطا فرمائیں۔

| رَبَّنَا لِيُضِلُّوْا عَنْ سَبِيْلِكَ |
| --- |
| اے رب اس واسطے کہ بہکائیں تیری راہ سے |

اگر لیضلوا میں لام تعلیل لیا جائے تو مطلب یہ ہے کہ تکوینی طور پر یہ سامان ان نابکاروں کو اس لئے دیا گیا کہ مغرور ہو کر خود گمراہ ہوں اور دوسروں کو گمراہ کرنے میں خرچ کریں۔ بڑی آزادی سے دل کھول کر زور لگالیں۔ آخر میں دیکھ لیں گے کہ وہ کچھ بھی کام نہ آیا۔ جب خالق خیر و شر کا اللہ ہے اور ظاہر ہے کہ اس کا کوئی فعل خالی از حکمت نہیں ہوسکتا۔ لامحالہ "خلق شر" میں بھی مجموعہ عالم کے اعتبار سے کوئی حکمت ضرور ہوگی۔ وہ ہی حکمت شریروں کو اس قدر سامان دیے جانے میں سمجھ لیجئے۔ كُلًّا نُّمِدُّ هٰٓؤُلَآءِ وَهٰٓؤُلَآءِ مِنْ عَطَآءِ رَبِّكَ (بنی اسرائیل رکوع ۲) اِنَّمَا نُمْلِىْ لَهُمْ لِيَزْدَادُوْٓا اِثْمًا (آل عمران رکوع ۱۸)

بعض مفسرین نے "لیضلو" میں "لام عاقبۃ" لیا ہے جیسے فَالْتَقَطَهٗٓ اٰلُ فِرْعَوْنَ لِيَكُوْنَ لَهُمْ عَدُوًّا وَّحَزَنًا میں "لام عاقبۃ" ہے۔ اس وقت مطلب یہ ہوگا کہ یہ سامان دیا تو اس لئے تھا کہ امور خیر میں خرچ کریں اور نعمتوں کو لے کر منعم حقیقی کو پہچانیں۔ اس کے شکر گزار بندے بنیں مگر اس کے برخلاف انہوں نے اپنی بدبختی سے خدا کی نعمتوں کو لوگوں کے بہکانے اور گمراہ کرنے میں ایسا بے دریغ خرچ کیا گویا وہ اسی کام کے لئے ان کو دی گئی تھیں، اس تفسیر پر کوئی اشکال وارد نہیں ہوتا۔ (تفسیر عثمانیؒ)

| رَبَّنَا اطْمِسْ عَلٰٓى اَمْوَالِهِمْ وَاشْدُدْ |
| --- |
| اے رب مٹادے ان کے مال اور سخت کردے |
| عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْا حَتّٰى يَرَوُا |
| ان کے دل کہ نہ ایمان لائیں جب تک دیکھ لیں |
| الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ﴿۸۸﴾ |
| عذاب دردناک |

## فرعونیوں کیلئے بددعاء:

جب موسیٰ علیہ السلام مدت دراز تک ہر طرح ہدایت کر چکے اور عظیم الشان معجزات دکھلا چکے مگر معاندین کا جحود و عناد بڑھتا ہی رہا حتیٰ کہ تجربہ اور طول صحبت یا وحی الٰہی سے پوری طرح ثابت ہوگیا کہ یہ لوگ کبھی ایمان لانے والے نہیں، تب ان کی ہلاکت کی دعاء فرمائی، تا ان کی گندگی سے دنیا جلد پاک ہو اور دوسروں کے لئے ان کی بدانجامی درس عبرت بنے۔ آپ نے بددعاء کی کہ خداوندا! ان کے اموال کو تباہ اور ملیا میٹ کردے اور ان کے دلوں پر سخت گرہ لگادے جن میں کبھی ایمان و یقین نفوذ نہ کرے۔ بس اسی وقت یقین حاصل ہو جب اپنی آنکھوں سے عذاب الیم کا مشاہدہ کرلیں۔ یہ دعاء ان کے حق میں ایسی سمجھو جیسے ابلیس کو "لعنۃ اللہ" یا کفار کو "خذلھم اللہ" کہا جاتا ہے۔ حالانکہ ان کی ملعونیت و خذلان کا قطعی فیصلہ پیشتر سے کیا جاچکا ہے۔ حضرت شاہ صاحبؒ نے آیت کی تقریر دوسری طرز سے کی ہے۔ فرماتے ہیں "سچے ایمان کی ان سے امید نہ تھی مگر جب کچھ آفت پڑتی تو جھوٹی زبان سے کہتے کہ اب ہم مانیں گے اس میں عذاب تھم جاتا کام فیصل نہ ہوتا۔ دعاء اس واسطے مانگی کہ یہ جھوٹا ایمان نہ لائیں دل ان کے سخت رہیں تا عذاب پڑ چکے اور کام فیصل ہو"۔ (تفسیر عثمانیؒ)

## بددعاء کا اثر:

حضرت قتادہ کا بیان ہے کہ اس دعا کا اثر یہ ظاہر ہوا کہ قوم فرعون کے تمام زر و جواہر اور نقد سکے اور باغوں کھیتوں کی سب پیداوار پتھروں کی شکل میں تبدیل ہو گئے، حضرت عمر بن عبدالعزیز کے زمانہ میں ایک تھیلہ پایا گیا جس میں فرعون کے زمانہ کی چیزیں تھیں۔ ان میں انڈے اور بادام بھی دیکھے گئے جو بالکل پتھر تھے۔ (معارف مفتی اعظمؒ)

رَبَّنَا اطْمِسْ عَلٰٓى اَمْوَالِهِمْ. اے ہمارے رب ان کے مالوں کو (تباہ کر کے) مٹادے۔ (مجاہد) بعض اہل علم نے کہا، طمس سے مراد ہے صورت مسخ کر دینا، ہیئت بگاڑ دینا۔ قتادہ کا قول ہے کہ ان کا سارا مال کھیتیاں اور جواہر پتھر بنا

دیئے گئے۔نقوش اور شکل وہی تھی جو اصلی چیزوں کی تھی مگر سب چیزیں پتھر کی ہوگئی تھیں اور پھٹ کر کسی کے دو اور کسی کے تین ٹکڑے ہوگئے تھے۔عمر بن عبدالعزیز نے ایک تھیلا منگوایا اس میں فرعون والوں کی کچھ باقی ماندہ چیزیں تھیں۔انڈا نکالا تو وہ بھی شگافتہ اور اخروٹ نکالا تو وہ بھی پھٹا ہوا اور سب چیزیں پتھر کی۔(تفسیر مظہریؒ)

| قَالَ قَدْ اُجِيْبَتْ دَّعْوَتُكُمَا |
|---|
| فرمایا قبول ہو چکی دعاء تمہاری |

روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت موسیٰ دعا کرتے تھے اور ہارون علیہ السلام آمین کہتے جاتے تھے۔اس لحاظ سے ''دعوتکما'' فرمایا۔(تفسیر عثمانیؒ)

| فَاسْتَقِيْمَا وَلَا تَتَّبِعٰٓنِّ سَبِيْلَ الَّذِيْنَ |
|---|
| سو تم دونوں ثابت رہو اور مت چلو راہ ان کی |
| لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٨٩﴾ |
| جو ناواقف ہیں |

## ثابت قدم رہو اور جلدی نہ مچاؤ:

اور ثابت قدمی سے انجام دیتے رہو۔اگر قبول دعاء کی آثار دیر سے ظاہر ہوں تو نادان لوگوں کی طرح شتابی مت کرو، وقت مقدر پر یہ ہی ہو کر رہے گا۔گھبرانے سے کچھ حاصل نہیں۔(تفسیر عثمانیؒ)

| وَجٰوَزْنَا بِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ الْبَحْرَ فَاَتْبَعَهُمْ |
|---|
| اور پار کر دیا ہم نے بنی اسرائیل کو دریا سے اور پھر پیچھا کیا ان کا |
| فِرْعَوْنُ وَجُنُوْدُهٗ بَغْيًا وَّعَدْوًا ۭ حَتّٰٓي اِذَآ |
| فرعون نے اور اس کے لشکر نے شرارت سے اور تعدی سے یہاں تک کہ |
| اَدْرَكَهُ الْغَرَقُ ۙ قَالَ اٰمَنْتُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ |
| جب ڈوبنے لگا بولا یقین کر لیا میں نے کہ کوئی معبود نہیں |
| اِلَّا الَّذِيْٓ اٰمَنَتْ بِهٖ بَنُوْٓا اِسْرَآءِيْلَ وَاَنَا |
| مگر جس پر کہ ایمان لائے بنی اسرائیل اور میں ہوں |
| مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿٩٠﴾ آٰلْئٰنَ وَقَدْ عَصَيْتَ |
| فرمانبرداروں میں اب یہ کہتا ہے اور تو نافرمانی کرتا رہا |
| قَبْلُ وَكُنْتَ مِنَ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿٩١﴾ |
| اس سے پہلے اور رہا گمراہوں میں |

## فرعون کا غرق ہونا:

موسیٰ علیہ السلام کئی لاکھ بنی اسرائیل کو لے کر مصر سے نکلے،فرعون کو خبر ہوئی تو ایک لشکر جرار لے کر تعاقب کیا۔تاکہ اس کے پنجۂ ظلم سے چھوٹنے نہ پائیں۔بنی اسرائیل جب بحر قلزم کے کنارے پہنچے،تو سخت پریشان ہوئے،آگے سمندر اور پیچھے فرعون کا لشکر دباتا چلا آرہا تھا۔موسیٰ علیہ السلام نے تسلی دی اور حق تعالیٰ کے حکم سے لاٹھی دریا پر ماری،سمندر کا پانی ادھر ادھر کھڑا ہوگیا اور درمیان میں خدا نے بارہ راستے خشک بنادیئے۔یہ پار ہوئے،ادھر فرعون لشکر سمیت سمندر کے کنارے پہنچ گیا۔خشک راستے دیکھ کر سب نے اسی میں گھوڑے ڈال دیئے۔جب ایک ایک کر کے تمام فوج دریا کے وسط میں پہنچی،پانی کو حکم ہوا کہ مل جائے۔فوراً پانی کے طبقات مل گئے،سب لشکر اور سامان موجوں کی نذر ہوگیا۔

## ڈوبتے وقت ایمان کا کلمہ:

فرعون نے دیکھا کہ اب ڈوبتا ہوں،اس وقت گھبرا کر ایمان واسلام کا لفظ زبان پر لایا کہ شاید بنی اسرائیل کا خدا ''ایمان'' کا لفظ سن کر دریا کی موجوں سے باہر نکال دے۔اس پر خدا کی طرف سے ارشاد ہوا آلئٰن و قد عصیت قبل الخ یعنی ساری عمر مخالف ہو کر گمراہی پھیلاتا اور شرارتیں کرتا رہا،اب عذاب دیکھ کر یقین لایا۔اس وقت کا یقین کیا معتبر ہے۔ فَلَمْ يَكُ يَنْفَعُهُمْ اِيْمَانُهُمْ لَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا ۭ سُنَّتَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ خَلَتْ فِيْ عِبَادِهٖ ۚ وَخَسِرَ هُنَالِكَ الْكٰفِرُوْنَ (المؤمن۔رکوع۹)

## فتوحات مکیہ کی عبارت:

(تنبیہ) قبض روح اور معائنہ عذاب کے وقت ایمان لانا ''ایمان غرغرہ'' یا ''ایمان باس'' یا ''ایمان یاس'' کہلاتا ہے۔جو ''اہل سنت والجماعت'' کے نزدیک نافع نہیں۔شیخ عبدالوہاب شعرانی نے ''کتاب الیواقیت والجواہر'' میں ''فتوحات مکیہ'' سے عبارت نقل کی ہے۔جس میں ایمان فرعون کی بابت یہ ہی تصریح ہے اور دیباچہ میں لکھا ہے کہ ''فتوحات کے'' نسخوں میں ملحدین وزنادقہ نے بہت سی عبارتیں مدسوس کر دی ہیں میرے پاس جو نہایت مستند و معتبر نسخہ ''فتوحات'' کا ہے اس میں ان عبارتوں کا پتہ نہیں واللہ اعلم (فائدہ) اخیر وقت میں فرعون سے لفظ ''آمنت'' کہلا کر حضرت موسیٰ کی دعاء فلا یؤمنوا حتیٰ حَتّٰى يَرَوُا الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ کی مقبولیت کا خدا نے مشاہدہ کرادیا۔(تفسیر عثمانیؒ)

## نزع کے وقت کا کلمۂ کفر:

اسی طرح اگر خدانخواستہ ایسی ہی نزع روح کی حالت میں کسی شخص کی زبان سے کلمۂ کفر نکل جائے تو اس کو کافر بھی نہ کہا جائے گا بلکہ اس کے جنازہ کی نماز پڑھ کر مسلمانوں کی طرح دفن کیا جائے گا اور اس کے کلمۂ کفر کی تاویل کی جائے گی جیسا کہ بعض اولیاء اللہ کے حالات سے اس کی تائید ہوتی ہے کہ جو کلمہ ان کی زبان سے نکل رہا تھا لوگ اس کو کلمۂ کفر سمجھ کر پریشان تھے بعد میں کچھ ہوش آیا اور اپنا مطلب بتلایا تو سب کو اطمینان ہو گیا کہ وہ عین ایمان کا کلمہ تھا۔

خلاصہ یہ ہے کہ جس وقت روح نکل رہی ہو اور نزع کا عالم ہو وہ وقت دنیا کی زندگی میں شمار نہیں، اس وقت کا کوئی عمل بھی شرعاً معتبر نہیں، اس سے پہلے پہلے ہر عمل معتبر ہے، مگر دیکھنے والوں کو اس میں بڑی احتیاط لازم ہے کیونکہ اس کا صحیح اندازہ کرنے میں غلطی ہو سکتی ہے کہ یہ وقت نزعِ روح کا اور غرغرۂ موت کا ہے یا اس سے پہلے کا۔ (معارف مفتی اعظمؒ)

## جبریلؑ نے فرعون کے منہ میں کیچڑ ٹھونس دیا:

بغویؒ نے حضرت ابن عباسؓ کی روایت سے لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، جب اللہ فرعون کو غرق کرنے لگا (یعنی بحکم خدا فرعون ڈوبنے لگا) بولا اٰمَنْتُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا الَّذِیْٓ اٰمَنَتْ بِهٖ بَنُوْٓا اِسْرَآءِیْلَ حضرت جبرئیلؑ نے (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے) کہا، محمد صلی اللہ علیہ وسلم کاش آپ صلی اللہ علیہ وسلم وہ منظر دیکھتے کہ میں اس کے منہ میں سمندر کی کیچڑ ٹھونس رہا تھا کہ کہیں اللہ کی رحمت اس کو پہنچ جائے (اور مرنے سے پہلے اس کی توبہ قبول ہو جائے)

## جلال الدین دوانی کا قول:

جلال الدین دوانی کا قول ہے کہ فرعون نے چونکہ کلمۂ توحید زندگی میں پڑھ لیا تھا اس لئے (اسکی توبہ قبول ہو گئی اور) وہ مسلمان مرا دوانی نے اس قول میں حضرت شیخ محی الدین ابن عربی کی پیروی کی ہے۔ ابن عربی کا بھی یہی قول ہے کہ فرعون پاک مرا۔ حق یہ ہے کہ شیخ کا قول ظاہر نصوص کے خلاف ہے آپ کے سکر کی حالت کے بکثرت الفاظ شرع کے مطابق نہیں ہیں شیخ کا فرعون کے متعلق یہ قول بھی اجماع علماء کے خلاف ہے۔ اور صحیح احادیث سے بھی مطابقت نہیں رکھتا۔

## فرعون کا فتویٰ:

ایک مرتبہ جبریلؑ امین فرعون کے پاس ایک استفتاء لے کر آئے جس کا مضمون یہ تھا کہ امیر کا اس غلام کے بارے میں کیا فتویٰ ہے جو آقا کے مال و نعمت میں پلا پھر اس غلام نے اپنے آقا کی نعمت کا کفران کیا اور اس کا حق نہ مانا اور خود آقا ہونے کا دعویٰ کیا۔ تو ایسے غلام کا کیا حکم ہے۔ فرعون نے اپنے ہاتھ سے اس کا جواب لکھا کہ ایسے غلام کی سزا یہ ہے کہ اس کو سمندر میں ڈبو دیا جائے اور اس فتویٰ پر جبریلؑ امین نے فرعون سے دستخط بھی لے لئے فرعون نے اپنے قلم سے لکھ دیا کہ یہ وہ جواب ہے کہ جو ابو العباس ولید بن مصعب یعنی فرعون نے لکھا ہے جب فرعون غرق ہونے لگا اور ایمان ظاہر کرنے لگا تو جبریلؑ امین نے اس کے ہاتھ کا لکھا ہوا فتویٰ اس کو دکھلایا اور کہا کہ فتوے کے بموجب تیرے ساتھ یہ ہو رہا ہے۔ (معارف کاندھلویؒ)

| |
|---|
| فَالْیَوْمَ نُنَجِّیْكَ بِبَدَنِكَ لِتَكُوْنَ لِمَنْ |
| سو آج بچائے دیتے ہیں ہم تیرے بدن کو تا کہ |
| خَلْفَكَ اٰیَةً ؕ وَ اِنَّ كَثِیْرًا مِّنَ النَّاسِ عَنْ |
| ہووے تو اپنے پچھلوں کے واسطے نشانی اور بیشک بہت لوگ ہماری |
| اٰیٰتِنَا لَغٰفِلُوْنَ ﴿۹۲﴾ |
| قدرتوں پر توجہ نہیں کرتے |

## فرعون کی نعش آج تک عبرت کا نشان ہے:

''موضح القرآن'' میں ہے کہ جیسا بے وقت ایمان لایا، بے فائدہ، ویسا ہی اللہ نے مرے پیچھے اس کا بدن دریا میں سے نکال کر ٹیلے پر ڈال دیا کہ ''بنی اسرائیل'' دیکھ کر شکر کریں اور پیچھے آنیوالے اسکے حال سے عبرت پکڑیں۔ ورنہ اس کو بدن کے بچنے سے کیا فائدہ۔ جیسا بے فائدہ ایمان تھا ویسی ہی بے فائدہ نجات مل گئی۔ جدید تحقیقات سے ثابت ہوا ہے کہ فرعون کی لاش آج تک محفوظ چلی آتی ہے لیکن الفاظ قرآنی کی صحت اسکے ثبوت پر موقوف نہیں (اتفاق) بنی اسرائیل کے نجات پانے اور فرعون کے غرق ہونے کا واقعہ ''عاشورہ'' کے دن ہوا۔ اور اتفاق سے آج بھی جب بندہ یہ سطریں لکھ رہا ہے ''یوم عاشوراہ ۱۳۴۸ ہجری'' ہے۔ خدا ہم کو دنیا و آخرت میں اپنے عذاب سے محفوظ رکھے اور دشمنان دین کا بیڑا غرق کرے۔ آمین۔ (تفسیر عثمانی)

دریا کی ایک موج کے ذریعہ فرعون کی مردہ لاش کو ساحل پر ڈال دیا جس کو سب نے دیکھا اور اس کے ہلاک ہونے کا یقین آیا، اور اس کی یہ لاش سب کے لئے نمونہ عبرت بن گئی، پھر معلوم نہیں کہ اس لاش کا کیا انجام ہوا، جس جگہ فرعون کی لاش پائی گئی تھی آج تک وہ جگہ جبل فرعون کے نام سے معروف ہے۔ کچھ عرصہ ہوا اخباروں میں یہ خبر چھپی تھی کہ فرعون کی لاش صحیح سالم برآمد ہوئی اور عام لوگوں نے اس کا مشاہدہ کیا، اور وہ آج تک قاہرہ کے عجائب گھر میں محفوظ ہے، مگر یہ یقین سے نہیں کہا جا سکتا کہ یہ وہی فرعون ہے جس کا مقابلہ حضرت موسیٰ علیہ

السلام سے ہوا تھا یا کوئی دوسرا فرعون ہے کیونکہ لفظ فرعون کسی ایک شخص کا نام نہیں ،اس زمانے میں مصر کے ہر بادشاہ کو فرعون کا لقب دیا جاتا تھا۔

مگر کچھ عجب نہیں کہ قدرت نے جس طرح غرق شدہ لاش کو عبرت کے لئے کنارہ پر ڈال دیا تھا اسی طرح آئندہ نسلوں کی عبرت کے لئے اس کو گلنے سڑنے سے بھی محفوظ رکھا ہو، اور اب تک موجود ہو۔ (معارف مفتی اعظمؒ)

| وَلَقَدْ بَوَّاْنَا بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ مُبَوَّاَ صِدْقٍ |
|---|
| اور جگہ دی ہم نے بنی اسرائیل کو پسندیدہ جگہ |
| وَّرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ الطَّیِّبٰتِ ۚ |
| اور کھانے کو دیں ستھری چیزیں |

## بنی اسرائیل کو حکومت دی گئی:

یعنی فرعونیوں کو ہلاک کر کے اول ملک مصر دیا۔ پھر کچھ عرصہ کے بعد عمالقہ کو نکال کر ملک شام دیا گیا۔ دونوں ملک سرسبز و شاداب ہیں جہاں ستھری اور لذیذ چیزوں کی افراط ہے۔ غرض یکہ بنی اسرائیل حلال وطیب نعمتوں سے مالا مال کر دیے گئے۔

| فَمَا اخْتَلَفُوْا حَتّٰی جَآءَهُمُ الْعِلْمُ ؕ اِنَّ رَبَّكَ |
|---|
| سو ان میں پھوٹ نہیں پڑی یہاں تک کہ پہنچی ان کو خبر بیشک تیرا رب |
| یَقْضِیْ بَیْنَهُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ فِیْمَا كَانُوْا |
| ان میں فیصلہ کریگا قیامت کے دن جس بات میں |
| فِیْهِ یَخْتَلِفُوْنَ ﴿۹۳﴾ |
| کہ ان میں پھوٹ پڑی |

## بنی اسرائیل میں فرقہ بندی:

یعنی مادی انعام واکرام کے ساتھ دینی وروحانی نعمت سے سرفراز فرمایا۔ کہ تورات شریف کا علم دیا۔ جس میں دین کے اصول وفروع بیان ہوئے تھے۔ اور اگلے پچھلوں کے متعلق خبریں تھیں ان واضح حقائق سے خبردار ہونے کے بعد لائق نہ تھا کہ ایسی صاف چیزوں میں اختلاف کر کے آپس میں پھوٹ ڈالیں اور فرقہ بندی کی نحوست میں گرفتار ہوں۔ مگر باوجود علم صحیح اور خبر صادق پہنچ جانے کے طرح طرح کے اختلافات پیدا کیے اور پھوٹ ڈال کر رہے۔ بعض احکام میں اپنے پیغمبر (موسیٰ علیہ السلام) سے بھی کٹ حجتی کی جیسا کہ ذبح بقر کے واقعہ میں گزرا۔ بعد میں آنے والے پیغمبروں خصوصاً خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی بعض نے تصدیق اور اکثروں نے تکذیب کی، حالانکہ ان کے متعلق بہت سی پیشینگوئیوں پر مطلع ہو چکے تھے۔ بلکہ بعثت محمدی سے پہلے نبی آخر الزماں کی آمد کے منتظر تھے اور مشرکین سے کہتے تھے کہ ہم پیغمبر آخر الزماں کے ساتھ ہو کر تمہاری خبریں لیں گے۔ نہ صرف اسی مسئلہ میں اختلاف ہوا بلکہ خود اپنے مذہب میں تحریف کر کے اصول وفروع بدل ڈالے اور رفتہ رفتہ بیسیوں فرقے پیدا ہو گئے۔

## قسطنطین اعظم:

مسیح علیہ السلام سے تین سو برس بعد قسطنطین اعظم جو ایک فلسفی مزاج بادشاہ تھا، از راہ نفاق دین نصرانیت میں داخل ہوا تو پادریوں نے اس کی خاطر جدید قوانین وضع کئے اور نئی شریعت بنائی۔ اس نے ان کے لئے بڑے بڑے گرجا اور معابد و مشاہد تعمیر کرائے اور اس نئے دین مسیحی کی جو اصلی مسیحیت کو بگاڑ کر تیار کیا گیا تھا خوب اشاعت ہوئی۔ بجز چند تارک الدنیا راہبوں کے جو بستیوں سے الگ جنگلوں اور پہاڑوں میں جا رہے تھے۔ کوئی شخص اصلی دین مسیحی پر قائم نہ رہا تھا۔ صلیب کی پرستش، مشرق کی طرف نماز پڑھنا کلیساؤں میں مسیح و مریم وغیر کی تصاویر پوجنا، خنزیر وغیرہ کو حلال کرنا اور اسی طرح کی تحریفات نے حقیقی مسیحیت کو بالکل مسخ کر ڈالا۔ اور یہ ہی مسخ شدہ مسیحیت ساری دنیا میں پھیل گئی۔ یہ زمانہ تھا جب، ملک شام، بیت المقدس، جزیرہ اور بلاد روم پر ''نصاریٰ'' کا تسلط تھا، تا آنکہ فاروق اعظمؓ کے عہد میں صحابہ رضی اللہ عنہم نے ان ممالک کو نصاریٰ کے قبضہ سے نکالا۔ وللہ الحمد والمنہ۔

| فَاِنْ كُنْتَ فِیْ شَكٍّ مِّمَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَیْكَ |
|---|
| سو اگر تو ہے شک میں اس چیز سے کہ اتاری |
| فَسْـَٔلِ الَّذِیْنَ یَقْرَءُوْنَ الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ |
| ہم نے تیری طرف تو پوچھ ان سے جو پڑھتے ہیں کتاب تجھ سے پہلے |
| لَقَدْ جَآءَكَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُوْنَنَّ |
| بیشک آئی ہے تیرے پاس حق بات تیرے رب سے سو تو ہرگز |
| مِنَ الْمُمْتَرِیْنَ ﴿۹۴﴾ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الَّذِیْنَ |
| مت ہو شک کرنے والا اور مت ہو ان میں جنہوں نے |
| كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِ اللّٰهِ فَتَكُوْنَ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ ﴿۹۵﴾ |
| جھٹلایا اللہ کی باتوں کو پھر تو بھی ہو جائے خرابی میں پڑنے والا |

